یادگار محترمہ خاتون اکرم جنت مکانی

# جوہر نسواں دہلی

THE JOUHAR-E-NISWAN DELHI

جلد نمبر ۳
سالگرہ نمبر
۱۹۳۰ء

مالک و ایڈیٹر
رازق الخیری
منیجر



## مختلف قسم کی زنانہ دستکاریوں کا مفید مجموعہ

[illegible]

عذیر فاطمہ مؤلفہ

آمنہ نازلی مؤلفہ

خدیجہ بائی مؤلفہ

## تارکشی کا کام

چندہ سالانہ
ڈھائی روپے
2/8

# اصلاحی و معاشرتی افسانے

## تمغۂ شیطانی

حضرت علامہ راشد الخیری نے اسلام کو جن سائنٹیفک اصولوں پر تحریر فرمایا ہے اُردو لٹریچر میں اس کی نظیر نہیں مل سکتی جن مسلمانوں نے سمجھ کر علامہ محترم کی تصانیف کو پڑھ لیا صحیح اسلام ان کے ذہن نشین ہو گیا" اور ہزاروں گھر تباہی سے بچ گئے تمغۂ شیطانی میں اُمت شیطان کے آلۂ کار کو دکھا گئے ہیں اُن لوگوں کے جو نیک سمجھے جاتے تھے مگر وہ صرف ایک فعل سے جو بظاہر بہت معمولی بات تھی حلقۂ شیطانی میں داخل ہوئے جہاں ناک کٹنے والی بہری۔ حاجی خاں صاحب کے حالات پڑھ کر ہنستے ہنستے پیٹ میں بل پڑ جاتے ہیں۔ وہاں شمس پری کی شیر لڑکی کے واقعات آنکھوں سے آنسو گرا دیتے ہیں۔ بجد مؤثر سبق آموز اور عبرت انگیز افسانہ ہے قیمت ۱۲ ر

## سات روحوں کے اعمالنامے

جسے تمغۂ شیطانی کی جوڑ کہا جاتا ہے دنیا کی سات عجیب و غریب روحیں ایک شیطان کی مغفرت کے لئے پیش کی جاتی ہیں جن کے مطالعہ سے کہیں ہنستے ہنستے پیٹ میں بل پڑیں۔ کہیں آنسو نکل پڑیں۔ کنواری لڑکیاں نہ منگائیں بچہ دو فقرہ بھی ہے قیمت ۸ ر

## غدر کی ماری شہزادیاں

یعنی بیلہ میں میلہ قلعہ کی رہنے والی شہزادیوں کی آپ بیتی۔ وہ دل ہلا دینے والی کہانیاں کہ بدن کے رونگٹے کھڑے ہو جائیں بزمیں بلاک کی کئی تصاویر ہیں قیمت ۱۲ ر وداعِ ظفر بھی ساتھ منگائیے جس میں بادشاہ کے وہ جشن ہیں قیمت ۱۲ ر

## ستونتی

نہایت دلچسپ سبق آموز قصہ جس میں ثابت کیا گیا ہے کہ مرد کے لئے بیوی سے بڑھ کر کوئی نعمت نہیں ہو سکتی اور شریف عورت شوہر کے لئے سب کچھ قربان کر کے اور وفاداری و ایثار کے جوہر دکھا کر دنیا کو محو حیرت کر دیتی ہے قیمت ۸ ر پانچویں بار چھپی ہے۔

## موؤدہ

ہندوستان کے بعض صوبوں میں شریعتِ اسلام کا فیصلہ پس پشت ڈال کر مسلمان لڑکیوں کو عام الٰہی کے خلاف ترکۂ پدری سے محروم کر کے رواج کی بھینٹ چڑھا دیتے ہیں۔ علامہ محترم نے یہ قصہ اسی خرابی کے انسداد پر لکھا ہے اور حق یہ ہے کہ بہت خوب لکھا ہے اور ایسے درد و سوز و گداز سے کہ پتھر سے پتھر دل بھی اس کو پڑھ کر پسیجتے ہی نہیں بلکہ موم ہو جاتے ہیں قیمت ۸ ر یہ کتاب کئی بار چھپ چکی ہے۔

## تفسیرِ عصمت

ایک دلاویز افسانہ جس کا کیرکٹر اس قدر پرلطف ہے کہ ہنستے ہنستے پیٹ میں بل پڑ جاتے ہیں اور واقعات اس قدر درد انگیز کہ بے ساختہ آنسو نکل آتے ہیں خلاصہ یہ کہ اس سے بہتر افسانہ آج تک اردو زبان میں شائع نہیں ہوا۔ باتصویر قیمت ۸ ر

## انگوٹھی کا راز

جدید ایڈیشن حضرت مصنف نے نظر ثانی اور بہت کچھ اضافہ کر کے شائع کیا ہے یہ تین مختلف الخیال لڑکیوں کا سبق آموز افسانہ ہے۔ مائدہ کا عبرت انگیز انجام سلامی کا غرور اشتعال اور صفیہ کی مشکلات انگوٹھی کا راز کس خوبی سے حل کرتا ہے۔ قیمت ۶ ر

## ولایتی ننھی

نانی عشو کے جوڑ کا نہایت پرلطف باتصویر افسانہ جس کے ہر فقرہ پر ہنستے ہنستے پیٹ میں بل پڑ جائیں۔

# معاشرت کی قربان گاہ پر ایک ماں اور دو بچوں کی قربانی

غیرت دار خاتون اپنے دونوں بچوں کو لیکر پیوند خاک ہو گئی مگر دنیا آج تک اس بدنصیب ہستی کا ماتم کر رہی ہے جس کی آہ کا دھواں عالم بالا پر دھواں دھار گھٹا بن کر پہونچا۔ اور بارگاہ رب العزت میں انتقام کا تقاضا ہوا سنگدل باپ بیٹی کو بھرے بچوں سمیت اس گناہ پر کہ نکاح ثانی کیا' عدالت تک گھسیٹتا ہے کہ ان بے گناہ بچی کو جیل خانہ پہنچاتی ہے۔ نظامِ قدرت اپنا ہاتھ بلند کرتا ہے اور کیا کرتا ہے اس کا جواب اس کتاب میں ملے گا جو حضرت علامہ راشد الخیری کی بے مثل تصنیف نوحۂ زندگی ہے یہاں آپ کو ایسا قبرستان ملے گا جس میں ایک عصمت کی لاج رکھنے والی اور غیرت پر قربان ہونے والی ماں اپنے دو معصوم بچوں کو دائمی نیند لئے ہوئی سو رہی ہے نوحۂ زندگی باطل پرستوں کو حق پرستی کا سبق سکھائے گی اور مسلمانوں کو بتائے گی کہ بیوہ اور اس کی زندگی نے اسلام میں کیا صورت اختیار کی۔ ایک مسلمان کے لئے رسم و رواج نہیں مذہب اور صرف مذہب ہی سب سے ضروری چیز ہے نوحۂ زندگی بے درد مردوں کے لئے غیرت کا دروازہ کھول دے گی نوحۂ زندگی ظالموں کے دل موم کر دے گی اور جابروں کو انسانیت کا جامہ پہنا دے گی۔ نوحۂ زندگی کی بدولت سیکڑوں گھر جنت کا نمونہ بن گئے۔ مقبولیت کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ تھوڑے ہی عرصہ میں پندرہ ہزار کے قریب ہاتھوں ہاتھ نکل گئی اب آٹھویں مرتبہ خاص اہتمام کے ساتھ شائع ہوئی ہے۔ قیمت ۱۲ ر

بچیاں اپنی خوشی پڑھتی ہیں یہ وہ سوانگ بھرے ہیں کہ بس پڑھنے سے ہی تعلق رکھتے ہیں باتصویر بار چہارم ۱۲

## منازل ترقی

اس عبرت انگیز افسانے میں دکھایا گیا ہے کہ انسان دنیا کی دھن سرمایہ داری کے شوق اور دولت کے نشہ میں اخلاق انسانیت اور مذہب کو بیچ کر غریب دستہ داروں پر کیسے کیسے ظلم ڈھاتا ہے۔ بار سوم ۱۲

## بچہ کا کرتہ

ایک عاشق زار بد نصیب ماں اپنے جوان بچے کی بدولت وہ وہ مصیبتیں اٹھاتی ہے کہ کلیجہ منہ کو آتا ہے دنیا اس کی محبت اور ایثار کا وہ عبرت انگیز جواب دیتی ہے کہ آنکھ سے آنسو نکل پڑتے ہیں بار چہارم قیمت ۱۲

## وڈیا کی سرگذشت

گر نصیب مشرق دہان پھنسا! فیشن و صنعت کی دلدادہ انگریز خاتون کی کہانی اُسی کی زبانی مغربی معاشرت کا ایک نہایت کامیاب مرقع ہے جس میں میاں بیوی کے تعلقات کا ہو بہو فوٹو (بار سوم) قیمت ۱۲

## چہار عالم

حیات انسانی پر پرندوں کی بحث ایک سبق آموز افسانہ جس میں تین چار نہایت درد انگیز مؤثر افسانے جن کے ساتھ قلمی تصاویر بھی ہیں۔ قیمت ۱۲

## بنت الوقت

ہماری مستورات کی تعلیم و تربیت کا بے مثل مرقع وقت کا اندھا دھند ساتھ دینے والی ایک نا عاقبت اندیش لڑکی کا عبرت انگیز انجام چھ دفعہ چھپ چکی ہے قیمت ۸ر

## سراب مغرب

غیر مسلم مدارس میں لڑکیوں کا تعلیم پانا کہاں تک جائز ہے اس بحث پر مشہور کتاب تقلید مغربی کے دردناک نتائج، پارٹیز کا حشر، ماں باپ کی ناعاقبت اندیشی اور لڑکی کی تباہی۔ چھ دفعہ چھپ چکی ہے کنواری لڑکیاں ضرور منگائیں۔ قیمت ۸ر

## فسانہ سعید

بیوہ کا نکاح ثانی اسلام کا حکم ہے مگر جس قابلیت سے حضرت مصور غم نے سعید کا نکاح بے سود ثابت کیا ہے وہ حق یہ ہے کہ ہر مسلمان اس کتاب کو پڑھے سعید کی جگر خراش داستان دل ہلا دے گی سوتیلے رشتوں پر مؤثر کتاب ۸ر

## مختصر افسانوں کے مجموعے

علامہ محترم کے مختصر افسانوں کا تیس سال سے ہندوستان بھر میں ڈنکا بج رہا ہے۔ علامہ راشد الخیری ہی وہ پہلے بزرگ ہیں جنہوں نے اردو زبان میں مختصر افسانہ نویسی کو معراج کمال پر پہنچایا جذبات نسوانی کی دردمار حروں میں ڈوبی ہوئی سچی ترجمانی جس جادو نگاری

سے مصور غم نے کی ہے زبان اُردو ہمیشہ اس پر ناز کرے گی ناممکن ہے کہ سنگدل سے سنگدل انسان بھی ان مضامین کو پڑھ کر آنسو بہائے بغیر رہ سکے۔ شہنشاہ ٹریجڈی کے وہ معرکۃ الآرا افسانے جو لٹریچر میں غیر فانی درجہ رکھتے ہیں اور جن پر بڑے بڑے ضخیم ناول قربان ہیں اب مختلف مجموعوں کی صورت میں شائع کئے جا رہے ہیں۔

## جوہر عصمت

### ۱۳ سبق آموز افسانے

(۱) مظلوم بیوی کا جذبہ (۲) بھینس کی دولہن (۳) اگلی محبتیں (۴) فسانہ تنویر (۵) بیگناہ کا قتل (۶) جہاں آرا کا کینہ (۷) مامون رشید کا دربار اور ایک بچی عورت (۸) عدل جہانگیر (۹) ملکہ شہزادی (۱۰) بلبل کی شہادت (۱۱) ہر شے کی مستحق (۱۲) غلط فہمی (۱۳) خاتمہ بالخیر ان ۱۳ افسانوں کا مجموعہ جو ہر شریف عورت کی نظر سے گزرے جا ہیں بڑے ہی مؤثر دلاویز افسانے ہیں۔ یہ کتاب چھ مرتبہ چھپ چکی ہے۔ عہ

## سیلاب اشک

باتصویر، درد انگیز افسانے جن کے عنوانات یہ ہیں:-

(۱) پرستار محبت (۲) ہلو جہن کے تین رنگ (۳) طلاق کا سفید بال (۴) حج اکبر (۵) عدل الجبون (۶) بے قصور بچی (۷) ثریا کا نخیل۔

ہر افسانے کے ساتھ فوٹو بلاک کی تصاویر ہے۔ ہر افسانہ بے انتہا دلآویز اور مؤثر ہے، ناممکن ہے کہ انسان بغیر آنسو بہائے اس کتاب کو پڑھ سکے ہر قصہ بے مثل ہے کئی دفعہ یہ کتاب چھپ چکی ہے۔

قیمت ایک روپیہ چار آنے عہ

## اردو کا سب سے بہتر مولود شریف
# آمنہ کا لال

### حضرت علامہ راشد الخیری مد ظلہ کی تازہ تصنیف

جس کا کئی سال سے تعلیم یافتہ مسلمانوں کو انتظار تھا نہایت آب و تاب کے ساتھ چھپ کر تیار ہے بچے کی بھی معمولی مجالس میلاد میں یہی کتاب پڑھی جاتی ہے وہ اپنی غیر مسلم سہیلیوں کو بڑے فخر کے ساتھ دکھاتی ہیں اور اعلیٰ تعلیم یافتہ ہے ذوق و شوق سے آمنہ کے لال کا مطالعہ کرتے ہیں کیونکہ اس میں ایک واقعہ بھی ایسا نہیں جو غلط نقل کیا جائے نثر کے ساتھ ساتھ جہاں جہاں نظم ہے وہ بھی اس قدر مؤثر ہے کہ اہل دل تڑپ اٹھیں کیونکہ تمام اشعار خود علامہ محترم کے ہیں۔

## آمنہ کے لال میں علامہ راشد الخیری کا بہترین لٹریچر ہے

خوبصورت ٹائٹل دبیز کاغذ عمدہ لکھائی چھپائی قیمت عمر اس کتاب کی مقبولیت کا اس سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ اکثر خواتین و حضرات نے دو دو، پانچ پانچ اور دس دس جلدیں ایک ساتھ [illegible] ہیں۔ تین سال میں چھ دفعہ چھپ چکی ہے۔ ملنے کا پتہ:- دفتر عصمت کوچہ چیلان۔ دہلی

کر محبت کا دلاویز افسانہ ہے بہت مشہور کتاب ہے ہزاروں کی تعداد میں شائع ہو چکی ہے قیمت ۸/

## محبوبۂ خداوند

قرون اولیٰ کے پرجوش و پاکباز مسلمانوں کی ولولہ انگیز جانبازیوں کی تصویر یعنی حضرت عثمان کے زمانہ کا اسلام عیسائیوں اور مسلمانوں کے معرکے اسلام اور نصرانیت کا مقابلہ عیسائی لڑکی منیرہ کا خداوند کے پنجے سے چھوٹ کر ایک پاکباز مسلمان سے نکاح نہایت دلچسپ اور پر لطف ناول ہے اور اس کو ہر طرح کی تعریف کی گئی ہے تیسری بار چھپا ہے ۱۲/

## شہنشاہ کا فیصلہ

عہد عباسی کے بغداد کا دلچسپ افسانہ ایک شخص اپنی بیوی کی شادی کن اسباب کے تحت میں ایک دوسرے شخص سے کرتا ہے ایک مصیبت زدہ ماں کا بے گناہ بچہ کس وجہ سے واجب القتل ٹھیرایا جاتا ہے اور ماں کی کیا کیفیت ہوتی ہے ملکہ اپنے مقصد کے لئے کیا کیا کوششیں کرتی ہے اور آخر میں کس خوبی سے شہنشاہ کا فیصلہ دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی کر دیتا ہے یہ ایسے ایسے باب ہیں کہ صرف پڑھنے ہی سے تعلق رکھتے ہیں۔ بار سوم قیمت ۴/

## منظر طرابلس

تسخیر طرابلس کے لئے مسلمانوں کا جوش ایمانی حضرت نذیر...

عورتوں کی بے مثل بہادری ایثار و شجاعت محبت کے آتش کدے ہیں بے گناہ لڑکی کی قربانی حقیقی بہن کے ہاتھوں بھائی کا قتل، مذہبی پیشواؤں کی سیاہ کاریاں ملقیسا ور خیر النساء بیوی کی کہانی اور تسخیر طرابلس کا آخری منظر۔ بار سوم قیمت ۵/

## دُرِّ شہوار

ایران، مازندران، سیستان کی ہولناک لڑائیوں کا مرقع بہرام کے شجاعانہ کارنامے، شہزادی سبلورہ کی ذہانت اور بہادری، وزیر کی مکاری اور فریب دلچسپ ناول ہے قیمت آٹھ آنے ۸/

## سودائے نقد

مرد کا نکاح ثانی اور اسلام میں عورت کی حیثیت کیا ہے یہ افسانہ بتائے گا کہ جوان بیٹی کی شادی نہ کرنا سوسائٹی کا کیسا زبردست اخلاقی گناہ ہے دو سگی بہنوں کی دلچسپ کوششیں حقیقی ماں کے ہاتھوں جوان بیٹے کا قتل محبت کا جواب غرض نہایت دلچسپ پلاٹ ہے قیمت ۵/

## یاسمین شام

حضرت عمر رضی اللہ عنہ خلیفہ ثانی کے عہد ظفر مہد کی الہامی جنگ، بلال و حبیب کے معرکے اسلام کی فتح اور تسخیر شام کے حالات یاسمین شام ایک مقبول و مشہور کتاب ہے اور کئی بار چھپ چکی ہے ۸/

## تیغ کمال

غازی اعظم مصطفیٰ کمال کے حالات یونان کے برخلاف مسلمانوں کی کوشش اور فتح یورپ کی سازشوں کے راز افشا کئے گئے ہیں۔ شاہ قسطنطین کی سیاسی چالیں ملکہ کوئنسٹ کے اتحادی شہزادی کی درخواست ملکہ پر قید اور قتل کا حکم مصطفیٰ کمال کا کمال قیمت ۸/

## شہید مغرب

طرابلس اور مراکش میں مسلمانوں اور عیسائیوں کے مقابلے اسلام اور نصرانیت کے معرکے مسلمان عورتوں کی ناموس اسلام پر قربانیاں مسلمانوں کی ترقی کا راز اور تنزل کے اسباب شدھی اور تبلیغ کا اثر ۱۰ درد انگیز افسانے

دو آسمانی مسافر، شہید مغرب، شہید طرابلس، صدائے عرب، میدانی سپاہ، داغ، افراط و تفریط، صدائے دلگداز، کلونیاں، میمونہ، ان کے مطالعہ سے حب وطنی، جوش ایمانی، بہادری، شجاعت، خودداری، حمیت، غیرت کے سے شریفانہ جذبات پیدا ہوتے ہیں۔ قیمت ایک روپیہ (عہ)

## اندلس کی شہزادی

مسلمانوں کے زمانہ کے اسپین کا دلآویز محبت کا افسانہ جو ہنساتے ہنساتے پیٹ میں بل ڈال دیگا اور پھر رلائے گا اور بتلائے گا کہ مسلمان سرزمین اندلس پر کیا کر چکے ہیں۔ قیمت ۸/ ٥

# دِلّی کے کھنڈروں سے ایک صدا

شاہجہاں آباد اجڑ چکا مگر اس کے کھنڈرات اب تک مٹنے والوں کے کارنامے سنا رہے ہیں اور شہر کے در و دیوار اس وقت بھی اپنے مکانوں کا مرثیہ پڑھ رہے ہیں آج سے ستر سال پہلے دلی کیا تھی، بادشاہ کا جلوس قلعہ معلیٰ کی بہار، شاہی جشن، میلے تماشوں کے رنگ، دربار کی کیفیت قطب صاحب کے مقبرے، پیر غیب شاہ، بڑے اور کوٹلے کے جشن، شہر آبادی کی چہل پہل، ہندو مسلمانوں کی معاشرت، رمضان، عید، سلونو، سالگرہ کے اہتمام شادی بیاہ کی رسوم غرض دور گزشتہ کی بہار دیکھنی ہو تو

## مصور غم حضرت علامہ راشد الخیری مدظلہٗ کی معرکۃ الآرا تصنیف

# نوبت پنج روزہ یعنی وداع ظفر

ملاحظہ فرمائیے جس میں آخری تاجدار مغلیہ کی پانچ نوبتیں اس قدر درد انگیز پیرایہ میں لکھی گئی ہیں کہ خون کے آنسو رلا دیں گی۔ پانچویں نوبت وہ ہے جب دلی نے بادشاہ کو وداع کیا۔ غدر کے حالات، انگریزوں کا ظلم، مظلوموں کی حالت زار، مردوں کی بربادی، عورتوں کی تباہی اور بادشاہ کے بیٹوں کے سر صاحب عالم کو آپ آنسو بہائے بغیر نہ رکھیں بادشاہ کی تصویر اور تیس عکسی نادر تصویریں بیگمات اور شہزادوں کے ہاتھوں سے ہاتھ کی لکھی ہوئی ایڈیشن بھی قریب الختم ہے قیمت علاوہ محصول ڈاک قسم خاص نہایت اعلیٰ درجہ کے دبیز ولایتی آرٹ کاغذ پر چھپی ہے۔ قیمت دو روپیہ آٹھ آنے ۲ عہ

## تاریخی لطیفے

دنیا بھر کے نامور مصنفوں، شاعروں، بادشاہوں، شہزادوں وغیرہ کے لطیفے جو بہت سی کتابوں سے بڑی محنت سے منتخب کرکے لکھے ہیں۔ ... کے لئے مشہور اہل قلم خاتون نے جمع کئے ہیں۔ نام کو بھی ان میں کوئی ایسا لطیفہ نہیں جو دائرہ تہذیب سے باہر یا فحش ہو۔ ہر لطیفہ تاریخی حیثیت رکھتا ہے جو ... و حاضر جوابی کا عمدہ نمونہ ہے ہنسی ہی ہنسی میں معلومات بھی بڑھے گی۔ قیمت ۸ر

## ہنسی کی باتیں

عامیانہ اور بازاری لطیفے جن سے پچھلی کتابیں بھری ہوتی ہیں یہ کتاب ہندوستان کے معزز گھرانوں کی محترم خواتین کے لئے نئے طرز کے مہذب لطیفے ہیں جنہیں پڑھ کر سنجیدہ انسان بھی ہنسے بغیر نہ رہ سکے لطف یہ ہے کہ وقار تہذیب سے گرا ہوا کوئی لطیفہ نہیں۔ مہذب ظرافت کی بہترین کتاب ہے۔ عورتوں اور مردوں، بڑوں، بچوں سب کو پسند ہے۔ قیمت صرف ۸ر

## عقل کی باتیں

دنیا کے بڑے بڑے آدمیوں، پیغمبروں، بادشاہوں، مصنفوں، شاعروں، ادیبوں اور فلاسفروں کے وہ سنہرے اقوال جو برسوں کے تجربوں کے بعد ... جن میں خوشی کامیابی سے زندگی گزارنے کا راز ہے اور جن میں حیات انسانی کی پیچیدہ پیچیدہ گتھیاں سلجھانے کا حل ہے جو دل بہلانے اور غم غلط کرنے کا بہترین ذریعہ ہیں جن پر بڑے بڑے مشہور ناولوں کو سوچنے اور ان پر غور کرنے سے عقل ترقی ... اور انسان زندگی میں انقلاب پیدا کر سکتا ہے۔ ۸ر

## تندرستی ہزار نعمت

عصمت کی مایہ ناز مضمون نگار محترمہ زہرہ بیگم صاحبہ فیضی بمبئی کے نہایت مفید مضامین جن میں صحت قائم رکھنے کے چند اصول بڑی خوبی سے بیان فرمائے ہیں اور ساتھ ہی ساتھ اپنی سیاحت امریکہ اور یورپ کے تجربات بھی تحریر فرما دیئے ہیں۔ آنکھیں، آنکھوں کا تعلق ہاضمہ سے، دانت، مالش کرنا، غسل، پینے کا پانی، غذا، نیند کتاب کے اہم عنوانات ہیں۔ قیمت صرف ۴ر

## کیا آپ کے گھر میں ننھے بچے ہیں

### اگر ہیں تو آپ فوراً بچوں کی تربیت منگا لیجئے کیونکہ

بچوں کی پرورش اور تربیت پر اس قدر عمدہ پیرایہ میں ایسی مفید کتاب اردو میں آج تک شائع نہیں ہوئی پہلے شریف گھرانوں میں بچوں کی پرورش میں جن جن باتوں کا خیال رکھا جاتا تھا آج جن بیماریوں پر انگریزی ... کی جاتی ہیں اور اس وقت بچوں میں عام ہو جاتی تھیں وہ سب اس میں جمع کی گئی ہیں سائنس اور حفظان صحت کے اصولوں پر لکھی گئی ہے اور ذاتی تجربے بیان کئے گئے ہیں۔ قیمت دس آنے ۱۰ر

## پردہ و تعلیم

اس کتاب سے معلوم ہوگا کہ تعلیم نسواں کی طرف سے غفلت کرنے سے مسلمانوں کو کیسا شدید قومی نقصان پہنچ چکا ہے اور اب ان کی ترقی و بہتری کی کیا صورت ہے اس کتاب سے مسلمان عورت کا تمام مذاہب کی عورتوں سے مقابلہ کیا گیا ہے اور پردہ پر مختلف پہلوؤں سے بحث کی گئی ہے اور قرآن و حدیث سے ثابت کیا گیا ہے کہ ہندوستان کا مروجہ پردہ درست نہیں اس کتاب کے مضامین کی عصمت میں شائع ہو کر دھوم مچ چکی ہے اپنے موضوع پر بہترین ہے قیمت ۱۲ر

## آئینہ موٹر

موٹر کے متعلق اردو میں کئی کتابیں شائع ہو چکی ہیں وہ سب اس کتاب آئینہ موٹر کا پاسنگ بھی نہیں اس کتاب میں موٹر انجن کے ہر حصے کے اصول سلیس اور عام فہم زبان میں سمجھائے گئے ہیں جن کے مطالعہ سے ہر پرزہ کھول کر آپ باسانی فٹ کر سکتے ہیں اگر آپ کے ہاں آئینہ موٹر ہے تو ڈرائیور اور ورکشاپ کی پریشانیوں کی نوبت نہیں آتی بڑی محنت سے جرمنی کے ایک تعلیم یافتہ ماہر نے لکھی ہے۔ باتصویر ہے۔ قیمت ایک روپیہ آٹھ آنے ۱؍۸

## مفید نسواں

خانہ داری کے تجربوں کا وہ ذخیرہ جس میں تندرستی اور بیماری کے متعلق نہایت ہی کار آمد مضامین ہیں مثلاً آنکھوں کی قدر و قیمت، نظر کی کمزوری کے اسباب، اختلاج قلب، چیچک، مختلف قسم کے درد، قبض، نزلہ، کھانسی، زکام وغیرہ کے اسباب۔ علاج، ہدایات، احتیاطیں تفصیل کے ساتھ لکھی گئی ہیں اس کتاب میں ایک مضمون بھی ایسا نہیں جس میں بنی بنائی باتیں لکھی ہوں یا کسی غیر معتبر کتاب سے کچھ نقل کیا گیا ہو۔ قیمت ۸ر

# بچوں کیلئے بچوں ہی کی زبان میں چار کتابیں

## بالشتیوں کی دنیا

انگریز سیاح گلیور صاحب بالشتیوں کی دنیا میں پہنچ گئے تھے جنہیں بالشتئے دیو سمجھتے تھے سیاح کبھی وہ ... بالشتیوں کو ہتھیلی پر اٹھا لیتا تھا اور سینکڑوں بالشتیوں کا جو کھانا اہتمام سے تیار ہوتا ایک لقمہ میں ختم کر دیتا تھا۔ بڑی مزیدار کہانی ہے قیمت پانچ آنے ۵ر

## بچوں کی دنیا

روس کے مشہور مصنف ٹالسٹائی کی ان کہانیوں میں سے جو خاص طور پر بچوں کے لئے مصنف نے لکھی تھیں پانچ بہترین کہانیوں کا ترجمہ بچوں ہی کی زبان میں کیا گیا ہے علاوہ دلچسپ ہونے کے ان کہانیوں سے بچوں کے اخلاق درست ہوتے ہیں۔ ان میں نیکی، رحمدلی، حب الوطنی، ہمدردی، اچھا سلوک ... پیدا ہوتے ہیں۔ قیمت ۴ر

## مزیدار کہانیاں

چھوٹے بچوں کے مطلب کی انہیں کی زبان میں لکھی ہوئی نہایت دلچسپ کہانیاں ہیں جو جناب ایم حکیم صاحب نے لکھی ہیں دلی کی زبان اور ... سید صاحب کا طرز بیان، ایک ایک کہانی ایسی نہیں کہ بغیر ختم کئے بچے چھوڑ سکیں اول تو کہانیاں ہی دلچسپ اس پر عمدہ عمدہ تصویریں بچے خوش ہو جائیں گے۔ قیمت ۵ر

## جاپانی کہانیاں

مسز ... صاحبہ اپنے شوہر کے ساتھ جاپان میں کئی سال رہیں انہوں نے بچوں کے مطلب کی نہایت عمدہ سبق آموز کہانیاں جمع کیں اور بڑی قابلیت سے اردو میں لکھیں چند کہانیوں کے عنوانات یہ ہیں: چڑیا کی کہانی، پھول کھلانے والا بڈھا، ... ہر کہانی کے ساتھ قلمی تصاویر ہیں۔ ۵ر

ملنے کا پتہ: مینجر دفتر عصمت کوچہ چیلان دہلی



# جوہرِ نسواں دہلی

## سالگرہ نمبر

# تارکشی کا کام

مرتبہ غدیر فاطمہ

پبلشر رازق الخیری

قیمت ایک روپیہ

ستمبر و اکتوبر سنہ ۱۹۳۵ء

دفتر عصمت کوچہ چیلان دہلی سے شائع ہوا

چندہ سالانہ بذریعہ منی آرڈر بذریعہ وی پی (مع سالگرہ نمبر)

# جوہرِ نسواں کی سالگرہ

اللہ تعالیٰ کا نام ہے کہ اس پرچہ کے ساتھ **جوہرِ نسواں** دوسرے سال میں قدم رکھتا ہے۔ اس موقع پر مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جوہرِ نسواں کے پہلے سال پر ایک سرسری نظر ڈال کر دیکھیں کہ ہماری بہنوں نے جوہرِ نسواں سے جو توقعات قائم کی تھیں وہ کہاں تک پوری ہوئی ہیں۔ اس پرچہ میں صفحات ۸۹ تا ۹۳ پر مضمونوں اور نمونوں کی جو فہرست شائع ہو رہی ہے اس سے بہنوں کو معلوم ہوگا کہ پہلے سال میں جوہرِ نسواں نے ۳۴ قسم کی مختلف زنانہ دستکاریوں پر عمدہ عمدہ نمونے بالتفصیل ذیل شائع کئے ہیں۔

خیاطی ۱۰ نمونے۔ کشیدہ کاری ۳۰۔ کروشیا کا کام ۲۱۔ کراس اسٹچ ورک ۲۰۔ تارکشی ۱۴۔ موتیوں کا کام ۲۵۔ سلمہ ستارہ کا کام ۲۰۔ جالی ۱۱۔ ربن ۷۔ کینوس ۲۔ کتاو کا کام ۹ گوٹہ ۱۔ کریب ۱۔ پتی کا کام ۲۔ مخملی پتی پھولوں کا کام ۲۔ سوئی کا کام ۴۔ اونی کام سلائیوں سے (مارچ کے خاص نمبر نٹنگ ورک کے علاوہ) ۷۔ جالی اور چکن ۲۔ نقرئی دستکاری ۱۔ تنتائل اور سلمہ ۲۔ سلمہ اور موتی ۱۔ تیپچی کی کڑھت ۱۔ چینی کڑھت ۱۔

ہمنے رسالہ جاری کرنے سے قبل جو خاکہ پیش کیا تھا اُس میں دس بارہ دستکاریوں کے نمونوں اور مضمونوں کا وعدہ کیا تھا مگر بجائے اس کے سال میں ہمنے دوگنی زنانہ دستکاریوں کے متعلق دو سو کے قریب نمونے شائع کئے ہیں جو علیحدہ علیحدہ کتابی صورت میں شائع کئے جاتے تو چھ چھ آٹھ آٹھ آنے کی قیمت کے مفید مجموعے ہوتے۔ مندرجہ بالا ۳۴ مستقل دستکاریوں کے علاوہ ۱۲ نمونے متفرق دستکاریوں کے اور ۸۰ دستکاری کے مضامین اور افسانے بھی شائع ہوئے ہیں۔ باورچی خانہ کے متعلق مضامین اور کھانے پکانے کی آزمودہ صحیح ترکیبیں شمار میں ۲۰ ہیں اور یہ سب نمونے ہدایتیں مضامین ملک کی اعلیٰ تعلیم یافتہ خواتین کے ہیں خدا کا شکر ہے کسی مضمون یا ترکیب یا نمونہ پر کسی بہن نے ناپسندیدگی کا اظہار نہیں کیا۔ بلاک کے نمونے بھی سوائے ایک پرچے کے باقی تمام پرچوں میں شائع ہوئے اور پسند کئے گئے کاغذ لکھائی چھپائی اور مصوری بھی اچھی رہی **عصمت** و **بنات** کی طرح **جوہرِ نسواں** بھی نہایت پابندی وقت کے ساتھ تمام سال شائع ہوا۔ المختصر جو فرائض ہمارے ذمے تھے انھیں انجام دینے کی کوشش میں خدا کے فضل و کرم سے ہمیں کامیابی ہوئی اور ہمیں یقین ہے کہ **جوہرِ نسواں** کی طرف سے اس کی قدر دان بہنیں مطمئن ہوں گی اور انھوں نے اس نئے رسالہ کا سالانہ چندہ ادا کرتے وقت جو توقعات قائم کی تھیں جوہرِ نسواں کو ان سے کچھ بڑھ کر ہی پایا ہوگا۔

اب دوسرا سال شروع ہوتا ہے اور سالگرہ کی خوشی میں دوسرے سال کا یہ پہلا پرچہ غیر معمولی آب و تاب کے ساتھ حسب وعدہ تارکشی کے متعلق ایک مستقل کتاب کی صورت میں شائع کیا جا رہا ہے۔ دفترِ **عصمت** کی زنانہ دستکاری کی کتابوں اور جوہرِ نسواں کے گذشتہ پرچوں کی طرح امید ہے دستکار خواتین میں یہ خاص نمبر بھی مقبول ہوگا۔ پرچہ کو زیادہ سے زیادہ مفید اور کارآمد بنانے کی پوری کوشش کی گئی اس کی قیمت عہ/ اور بذریعہ وی پی عـہ ہے مگر خریداروں کو سالانہ چندہ میں ستمبر اور اکتوبر دو ماہ کے پرچوں کی جگہ پیش کیا جا رہا ہے۔ اس دوسرے سال میں **جوہرِ نسواں** کی ترقی کے لئے ہمارے دل میں بڑے بڑے ارادے ہیں اور ہم جلد سے جلد نئی نئی دلچسپیاں پیدا کرنی چاہتے ہیں۔ بہنیں بھی توسیع اشاعت میں حصہ لے کر عملی طور پر سچی ہمدردی کا ثبوت دیں۔

محترم خواتین یادداشت کی کاپی میں نوٹ فرمالیں کہ اب اکتوبر میں پرچہ شائع نہیں ہوگا۔ ستمبر و اکتوبر کے اس سالگرہ نمبر کے بعد نومبر کا پرچہ شائع ہوگا لہٰذا اکتوبر میں جوہرِ نسواں کا انتظار نہ فرمائیں۔

**رازق الخیری**

جملہ حقوق محفوظ

# جوہرِ نسواں دہلی


| دوسرا سال | بابت ماہ ستمبر و اکتوبر ۱۹۳۵ عیسوی | جلد ۳ نمبر ۱ و ۲ |
|---|---|---|


## سالگرہ نمبر



## تارکشی کا کام



### پہلا باب

### تارکشی کی خوبصورت بیلیں

اور

### تارکشی میں بسم اللہ - یا محمدؐ



### دوسرا باب

### جھالریں اور کنارے



### تیسرا باب

### گوشہ موڑے ہوئے انسرشن

# چوتھا باب ۴

## کونے



# پانچواں باب ۵

## میز پوش کے مرکز



# چھٹا باب ۶

## گریبان



# ساتواں باب ۷

## متفرق

# سال گرہ جوہرِ نسواں

(از مولوی عشرت رحمانی - مدیر نیرنگستان دہلی)

اے تاجدارِ عصمت! اے جوہرِ مسرت!
اے شمع بزم نسواں! اے آفتابِ صنعت!

جلوؤں سے تیرے یکسر دنیائے فن ہے روشن
ہندوستاں کا ہر گھر ہے تجھسے مہر طلعت!

ہندوستاں میں گویا! جاری ہے تیرا سکہ
اوجِ کمال سے تو کرتا ہے یہ حکومت

اخلاق کا معلم! اور عقل کا مدبر!
ہمدردِ ملک ہے تو! بیشک معینِ ملت!

تو گلشنِ صحافت کا "پھول" ہے نرالا!
اے جلوہ نگاریں تیری جدا ہے قسمت

تو جس کو مل گیا ہے۔ دنیا ہے اُس کی گلشن!
صناع بیبیوں نے تجھ سے بنائی جنت

دنیائے علم و فن کی رونق ہے تیرے دم سے
خاتونِ ہند کو ہے گویا تو ایک نعمت

ہر گھر کا تو اُجالا اور کام کا ہے اعلیٰ
اے گوہرِ یگانہ ہے خوب تیری رفعت

تیرے شیوع سے ہے معمور ملک سارا
تیرے طلوع کو بھی گذری بہت نہ مدت

اس کا ہے بول بالا۔ کی جس نے قدر تیری
کیا ہے عروج تیرا۔ اللہ تیری قدرت!

(۲)

تیرا عروج کیا ہے۔ معراجِ ملک و ملت
تیری تجلیوں سے روشن ہے شانِ عصمت

صناعیوں سے تو نے دنیا نئی بنا دی
ہر دخترِ وطن کو تو ہے پیامِ راحت

تو عقل کا محافظ! اور فن کا ہے معلم!
کن خوبیوں سے سب کو سکھلا رہا ہے صنعت

بگڑی کو تو بناتا اور کام ہے سکھاتا
اے زیورِ نسائی اے وجہ زیب و زینت

تو نے سکھائے کیا کیا طرزِ کشیدہ کاری
ہے کیا بلندیوں پر تجھ سے نظامِ صنعت

کیا کیا کروشیا کے دکھلا رہا ہے جلوے
بنتی ہے تجھ سے ماہر ہر دستکار عورت

کیا کام سوئی کے ہیں۔ کیا خوش ادا نمونے
طرزِ جدید تیرے ترغیب حسنِ صنعت

"دراصل دستکاری ہے جوہرِ خواتین"
پیغام دے رہی ہے یہ تیری اشاعت

تو عورتوں کا حامی! اور لڑکیوں کا ہادی
بزم لطیف کی ہے تو مشعلِ ہدایت

سال گرہ کا تیری یہ جشنِ اولیں ہے!
قائم رہے الٰہی یہ دور تا قیامت

گل لائے سال نو تو دامن میں لیکے آیا
جشنِ لطیف کو ہے یعنی "پیامِ عشرت"

جوہر کا سال نامہ بہنوں کو ہو مبارک!
مشتاق ہیں جو دل ہوں آسودۂ مسرت

بہنوں کو بیٹیوں کو! ان کی سہیلیوں کو!
یارب رہے مبارک! یہ "جوہر لطافت"

# ہلالی کناروں دار میزپوش

(بلاک کا نقشہ ملاحظہ ہو)

نقشہ مد نظر رکھکر تیار کیجیئے۔ آسان چیز ہے اور خوشنما۔

مس فاطمہ جعفر منشی۔ لکھیم پور کھیری

## میزپوش نمبر (۱)

مطابق نقشہ دھاگے نکال کر تیار کر لیجیئے اور کونے کے اوپر گول پھول بنا کر صفائی سے کاڑھ لیجیئے جو خوبصورت ہونے کے علاوہ آسان بھی ہے

نذیر فاطمہ





# مکمل کشتی پوش (نمبر۲)

یہ کشتی پوش دوفٹ لانبا ڈیڑھ فٹ چوڑا ہے۔ کشتی پوش اب آپ جتنا بڑا رکھنا چاہیں۔ کپڑا لیکر کنارے موڑنے کے لئے کپڑا چھوڑکر دھاگے نکالئے نقشہ نمبر ایک کو دیکھکر۔ دیکھیئے نقشہ نمبر۲ ایک طرف سے کنارے موڑکر ہیم کر لیجئے دوسری جانب سے بھی ہیم کرلیں اچھا لیجئے بیل بنانی شروع کیجئے۔ جیسا کہ نقشہ نمبر۳ سے ظاہر ہے وسطی دھاگا باندھئے۔ بعد اس کے طریقہ نمبر۴ کی طرح جال بنایئے کپڑے کے دھاگوں کی دوجالیوں کے وسط میں جو دھاگے ہوں گے اس میں پھول بنائیگا۔ ایک گول پھول اور ایک سادہ پھول بنے گا۔ گوشہ کا پھول اس طرح بنایئے گوشہ میں چاروں طرف کے دھاگے ملاکر ۲ دھوں گے چار دھاگے اور باندھئے تاکہ پورے ساٹھ ہوجائیں۔ وسط میں جو گول دائرہ نظر آرہا ہے وہ دہاگا بھر کر بنایئے بعد ازاں اس سے آدھے انچ کے فاصلے پر ہر ایک تار پر گرہ دے کر ایک حلقہ بنا لیجئے پھر جیسا کہ نقشہ نمبر۵ سے ظاہر ہے بنا لیجئے پھر جب سب بنا چکیں تو بند کیاں



مکمل تیار شدہ بیل

بنالیں جیسا کہ نمبر ۳ سے عیاں ہے بنائیے اسی طرح آگے بنائے جائیے گا۔ دیکھیے مکمل تیار شدہ بیل تارکشی کا ذوق رکھنے والی بہنیں بہت جلد تیار کرلیں گی بے حد نفیس بیل تیار ہوگی صفائی اور احتیاط لازمی ہے۔ ورنہ ذرا سی لاپرواہی سے ساری محنت اکارت ہوگی۔

کشتی پوش مکمل بنا ہوا بلاک میں ملاحظہ فرمائیے۔

سنجیدہ اشرف



گوشہ کا پھول بنانے کا طریقہ





# خوبصورت و نفیس خوان پوش



جس قدر بڑا خوان پوش بنانا منظور ہو کپڑے سے تاگے نکال کر جیسا کہ
خوان پوش کے ایک سمت سے ظاہر ہے پھر ان کپڑے کے تمام تاروں میں
تاگا بھر کر بنائیے ۔ اب ان خانوں میں تاگا باندھ کر
بندکیاں بنائیے خانے اور کنارے کے بٹن ہول اسٹچ
کے درمیان کی لکیریں کاڑھ دیجئے کنگورے بٹن



ہول اسٹچ کرکے کپڑا تراش کر علیحدہ کر دیجئے

سیدہ اشرف



# کرسی پوش کا حسین مرکز

## ترکیب

اوّل کپڑے پر نقشہ ٹریس کیجئے پھر تاگے نکالئے جیسے نقشہ نمبر (۱) سے عیاں ہے اور تمام لکیروں پر تاگہ پھیر کر کونوں پر اور درمیان میں پھول کاڑھ

لیجئے کاڑھنے کا [illegible] کر [illegible]
نمایاں ہے بہت عمدہ معلوم ہوتی




امیہ بانو رضا جعفری اکبرآبادی
مدراس

# کرسی کے کپڑے کا نفیس مرکز

یہ جالی، جس طرح کونے بنائے گئے ہیں بنائیے بہت خوبصورت ہوگی تیار کرنے کا طریقہ "کونہ کی ترکیب میں بتایا گیا ہے ایک نظر غور سے دیکھ لینے کے بعد بہنیں بآسانی تیار کر سکتی ہیں۔ کرسی کی پشت کا کپڑا بلاک میں ملاحظہ فرمائیے۔

سنجیدہ اشرف



# چھٹا باب

# گریبان

## ضروری ہدایات

(۱) خوبصورت کالر۔ یہ دلکش کالر بلاؤز یا جمپر میں بنائیے اس میں محنت زیادہ ہے اور ذرا احتیاط سے تیار کیا جائے گا پس ذرا غور سے تاگے نکالئے اور حفاظت کے ساتھ بنائیے۔

اوّل تو ہر کام میں صفائی اور احتیاط کو دخل ہے مگر تارکشی وہ کام ہے کہ ذرا سی بد احتیاطی کی اور ناس ہوا اس کے لئے اطمینان صفائی اور یکسوئی لازمی ہے

(۲) دیدہ زیب کالر۔ یہ بہت خوبصورت کالر ہے محنت اور احتیاط سے بنائیے۔

(۳) بلاؤز کا گلہ۔ یہ گلا بلاؤز اور جمپر پر بنائیے بہت آسان ہے تاگے صفائی سے نکال کر جالی بنائی جائیگی اور بیچ میں حسب نمونہ پھول بنے گا دو جگہہ کپڑے کے تار آڑے نکالے جائیں گے وہاں نقشہ پنسل سے کھینچکر صفائی سے تاگے نکال لیں۔

(۴) جمپر کے لئے خوشنما گریبان۔ یہ گلا بھی بہت خوبصورت معلوم ہوگا مگر تاگے آڑے نکالے جائیں گے جو ذرا صفائی سے نکالئے پھر بنانا کچھ دشوار نہیں بنانے کا طرز نقشہ سے عیاں ہے۔

(۵) قمیص کا خوشنما گریبان۔ یہ گریبان نہایت دلکش ہے خاکہ مد نظر رکھکر احتیاط سے تیار کیجئے چھوٹا بڑا گریبان مرضی پر منحصر ہے جتنا بڑا بنانا منظور ہو اسی قدر تاگے نکالیں۔

غدیر فاطمہ

# دیدہ زیب کالر



کالر کا نقشہ بغور دیکھ کر بنایئے دھاگے نکالنے کا طریقہ مکمل کالر سے ظاہر ہے۔ سنجیدہ اشرف (از انگریزی)

# بلاوز کا گلا

مطابق نقشہ دھاگے نکال کر چاروں طرف لہرنا لیجئے اس طرح کہ اوّل ایک طرف سے دھاگے باندھ لیجئے اس کے بعد دوسری طرف سے آدھے تار ایک طرف کے آدھے آگے والے ملا کر سوئی نکالئے لہر بنجائے گی کی پھر نمبر ۲ کی جگہ مطابق نقشہ کپڑا قطع کرکے اطراف میں بٹن ہول اسٹچ بنا لیجئے تاگے بھر کر حسب نمونہ پھول بنا لیجئے بہت خوبصورت اور آسان چیز ہے نیچے کی طرف موتیوں کا پھندنا لٹکا لیجئے۔ موتی اصلی ہوں ورنہ دھلکر خراب ہوجائیں گے صفائی کا خیال ضرور رکھیں۔

غدیر فاطمہ



# ساتواں باب

## متفرق چیزیں

یعنی

پنکھا۔ دسترخوان۔ پیٹی کوٹ۔ دستی بیگ۔ تیار شدہ بلاؤز۔ چڑوں کی جوڑی
تاج محل۔ تکیہ غلاف اور مختلف نمونے وغیرہ

# متفرق چیزیں

(۱) تارکشی کا آرام دہ پنکھا۔ یہ پنکھا بوسکی۔ سلک یا اس قسم کے مضبوط ریشم کا بنا کر استعمال کیجئے بیل بھی رنگین بنایئے بہت خوبصورت معلوم ہوگا اور بالکل نئی چیز ہے۔

(۲) تارکشی کا خوش نظر دسترخوان۔ یہ کل دسترخوان جو کہ نہایت آسان ہے لٹھے پر بنایئے بہت اچھا معلوم ہوگا شعر ڈی ایم۔سی کاٹن نمبرہ سے صفائی کے ساتھ سفید یا رنگین کاڑھیئے۔ مہمانوں کے لئے دلفریب چیز ہے۔ اسی قسم کے دسترخوان اور بیلوں کے بھی بنائے جاسکتے ہیں۔

(۳) پیٹی کوٹ نمبر (۱) و نمبر (۲) لٹھے کے بغیر کلی کے پیٹی کوٹ سی کر بموجب ہدایت تیار کیجئے بہت عمدہ اور خوبصورت چیزیں ہیں بیلیں مضبوط دھاگے۔ یا تو ڈی۔ ایم۔سی سفید نمبرہ سے بنایئے یا کسی اور مضبوط دھاگے سے تاکہ پائدار رہیں اور قبل از وقت خراب نہوں۔

(۴) تارکشی کے دستی بیگ۔ بوسکی کے بیگ بنایئے اور اُن پر تارکشی کی رنگین بیلیں بنایئے بہت فیشن ایبل اور خوشنما و پائدار چیزیں ہیں بنانے کا طرز دونوں نقشوں سے عیاں ہے۔

(۵) دیدہ زیب بلاؤز۔ یہ بلاؤز رنگین ریشم اصلی کا بنا کر ہر رنگ تاگے سے بیل کے خانے بنایئے اور سنہری یا روپہلی کلابتون سے خانے بھریئے نہایت خوبصورت اور نفیس معلوم ہوگا بیل بنانیکا طرز بلاؤز کے علاوہ علحدہ بیل سے عیاں ہے۔

(۶) نظر فریب بلاؤز۔ یہ بلاؤز بھی بوسکی یا سلک کی بنایئے اور اُس پر بیل ڈی ایم سی۔ کاٹن سے بنایئے بہت خوبصورت معلوم ہوگی بنانے کا طرز نقشہ سے ظاہر ہے۔

(۷) تارکشی کے چند نمونے۔ یہ نمونے ایک ہی کپڑے پر کئی ہیں کہیں تتلی ہے۔ کہیں السر شن۔ کہیں پھول چوگوشہ کہیں گول کہیں بنکی دار غرض مطابق مرضی مختلف کپڑوں پر بنائے جاسکتے ہیں۔

(۸) چڑیوں جوڑی۔ یہ نقشہ بچوں کے تکیہ وغیرہ کے لئے مناسب ہے۔

(۹) تاج محل آگرہ۔ یہ نقشہ بیحد دلکش ہے صفائی سے تیار کر کے فریم کرا لیجئے اور کمرہ میں لگایئے سجانے کو خاص چیز ہے بنانے کا مفصل طرز بلاک کے نقشہ میں ملاحظہ فرمایئے۔

(۱۰) تکیہ غلاف۔ یہ خاکہ غلاف تکیہ پر بنا کر حسب ہدایات تیار کر لیجئے خوشنما معلوم ہوگا۔

(۱۱) ٹوپی پر تارکشی کی بیل۔ بہت کارآمد چیز ہے حسب ہدایت تیار کیجئے۔

(۱۲) گلاس پوش۔ یہ نقشہ بھی بہت عمدہ ہے بوسکی یا ریشمی ململ پر بنایئے بیل بالکل سادی اور آسان ہے۔

امید ہے کہ حسب ہدایت بہنیں جوہر نسواں کے نقشے بنانے میں زحمت نہ اٹھائینگی اگر پھر بھی کوئی بہن نہ بنا سکیں تو میں مدد دینے کو تیار ہوں اور صاحب نمونہ اس شرط پر کہ انکا نمونہ بحفاظت واپس کر دیا جائے نمونہ بھی روانہ کریں گی۔ غدیر فاطمہ

# تارکشی کا آرام دہ پنکھا

بوسکی لیکر چاروں طرف انچ بھر کپڑا چھوڑ کر بیل حسب نمونہ تیار کیجئے اور کونوں پر پھول بنایئے درمیان پنکھا کپڑہ قطع کرکے اور دھاگے باندھ کر پھول بھر لیجئے دو پرت بوسکی کے اسی طور تیار کر لیجئے بوسکی پر رنگین ڈی ایم سی۔ کاٹن نمبر ۸ سے تمام کام کیا جائے۔ پھر وسلی کے چوکور ٹکڑے پر بوسکی کے مخالف رنگ کا کاغذ یا کپڑا چڑھا کر تیار شدہ پرت مضبوطی کے ساتھ چسپاں کر لیجئے اور ڈنڈی لگا لیجئے بنی بنائی ڈنڈیاں بازار میں عام طور سے ملتی ہیں۔ پنکھا تیار کرنے کے بعد اگر مرضی ہو تو موتیوں کا یا گردشیا کا کنگورا اطراف میں لگا لیں۔ یہ نفیس پنکھا اگر بحفاظت رکھا گیا تو سالہا سال کام دے سکتی ہیں۔ میرا آزمودہ ہے۔

غدیر فاطمہ

# جوہر نسواں کے لئے نمونے

جوہر نسواں کے لئے مضامین و نمونے بھیجنے والی بہنیں مندرجہ ذیل باتوں کا خیال ضرور رکھیں۔ ورنہ اُن کے مضامین اور نمونے درج رسالہ نہوں گے نمونے بہت صاف اور خوب واضح مضبوط کاغذ پر روشن سیاہی سے بنائے جائیں اور کاغذ کے صرف ایک رخ پر ہوں۔ ترکیب بہت آسان ہو تاکہ بچیاں بھی سمجھ سکیں مشکل فارسی یا انگریزی الفاظ کا استعمال نہ کیا جائے۔

ایک صفحہ پر صرف ایک نمونہ ہو۔

نمونہ کا سائز رسالہ کے سائز سے بڑا نہ ہو تو بہتر ہے۔

نمونہ کسی رسالہ یا کسی کتاب سے نقل نہ ہو لیکن آپ کسی کتاب یا رسالہ کا کوئی بہت ہی خوبصورت اور عمدہ نمونہ جوہر نسواں میں شائع کرانا چاہتی ہیں تو اس کتاب یا رسالہ کا حوالہ ضرور دیں۔

نمونہ کے ساتھ نمونہ بھیجنے والی بہن کے لئے ایڈیٹر کے نام کے خط میں اپنا نام و مفصل پتہ لکھنا اشد ضروری ہے گمنام نمونے ہرگز درج رسالہ نہ کئے جائیں گے۔

جو بہنیں جوہر نسواں کے لئے مضامین بھیجیں وہ صرف دستکاری ہی کے متعلق ہوں افسانے اور نظمیں بھی صرف وہ درج ہو سکیں گی جن سے لڑکیوں میں دستکاری کا شوق پیدا ہو۔ ہدایات بڑی خوشی سے درج رسالہ کی جائیں گی جواب طلب امور یا ناپسند نمونوں کی واپسی کے لئے ۱/ کا ٹکٹ یا جوابی پوسٹ کارڈ آنا ضروری ہے ورنہ جواب نہ دیا جائے گا۔

دھاگوں کی قسمیں کپڑا۔ اون۔ ریشم۔ سوئی۔ موتی ٹیوب۔ غرضیکہ ہر دستکاری کے سامان کے متعلق مضامین اور کونسا دھاگا کس کپڑے پر مناسب ہے کہاں سے عمدہ دستیاب ہوگا واضح طور پر بہنیں لکھیں بلکہ وقتاً فوقتاً لکھتی رہیں بہت بہت شکریہ کے ساتھ پرچہ میں شائع کئے جائیں گے جوہر نسواں کے تمام مضامین اور نمونوں کا کاپی رائٹ بحق جوہر نسواں محفوظ ہے مضامین نمونے اور ان کے متعلق خطوط صرف اس پتہ پر آنے چاہئیں کسی کا نام لکھنے کی ضرورت نہیں۔

ایڈیٹر جوہر نسواں دفتر عصمت کوچہ چیلان دہلی

# تارکشی کا خوش نظر دسترخوان



اوّل ڈیڑھ انچ کپڑا موڑ کر جالی بنا لیجئے پھر دو انچ جگہ چھوڑ کر بیل کے لئے احتیاط سے دھاگے نکال لیجئے اور حسب نمونہ بیل تیار کر لیجئے جو کہ آسان ہے بعدہٗ درمیان میں شعر نہایت صفائی سے کاڑھ لیجئے۔ بہت خوبصورت اور پائدار چیز ہے۔

قدیر فاطمہ

# پیٹی کوٹ کا خاکہ

یہ نقشہ پیٹی کوٹ کا ہے کلی دار پیٹی کوٹ نہیں ساد پیٹی کوٹ بنایئے کنارے ہیم کرکے حسب نقشہ جگہ میں بیل بنا لیجئے۔ نہایت اچھا پیٹی کوٹ تیار ہوگا۔ بیل بنانا کچھ مشکل نہیں نقشہ سے خوب واضح ہے۔

سیدہ اشرف





# وضع دار پیٹی کوٹ

جسم کے مطابق بغیر کلیوں کا پیٹی کوٹ سی کر نیچے کپڑا موڑ کر نمونہ کے مطابق جالی بنا لیجئے۔ پھر دو انچ جگہ چھوڑ کر ایک انچ تاگے نکالئے اور مندرجہ ذیل بیل بنا لیجئے جو بہت آسان ہے اس کے علاوہ طرز تیاری خاکہ سے عیاں ہے پھر دو انچ جگہ چھوڑ کر چھ تاگے نکالئے اور جالی بنا لیجئے۔

ملاحظہ ہو تیار شدہ پیٹی کوٹ۔

غدیر فاطمہ









بوسکی کا بیگ بنائیے نفیس چیز ہے۔ رنگین ڈی۔ ایم۔ سی۔ نمبر ۸ سے بیل تیار کیجئے۔
اوّل بیگ کے لئے کپڑہ لیکر مطابق نقشہ بیل بنا لیجئے پھر بیگ سی کر اندر تہہ دے لیجئے اور اوپر سے کنارے
موڑ کر جالی بنا لیجئے بعدہٗ گردن پر چنٹ ڈال کر ڈورا ڈال لیجئے۔

غدیر فاطمہ

# زنانہ دستی تھیلی

سنجیدہ اشرف

مکمل نقشہ



# زنانہ دستی تھیلی

ترکیب تھیلی۔ نقشہ نمبر ۱ کو دیکھکر تار نکالئے نمبر ۲ کی طرح تار باندھیں اس جالی میں ٹہنی پتّے بنائے جائیں کروشیا کے مانند بھر کر۔ پھول کے لئے حسب نقشہ پھول تار باندھ کر پھول بنائیے جب تمام تیار ہو چکے تو دونوں طرف سے بٹن ہول اسٹچ بنائیے تھیلی بنانے کا طریقہ اس مکمل نقشہ سے عیاں ہے۔

سنجیدہ اشرف

# تارکشی کا نظر فریب بلاؤز

یہ خاکہ گریبان کا ہے آستین اور دامن پر بھی یہی بیل بنالیجئے نہایت خوبصورت معلوم ہوگی۔

سنجیدہ اشرف

# چند نفیس نمونے ایک ساتھ

(بلاک کے نمونے ملاحظہ ہوں)

یہ نمونہ بذات خود کوئی ڈیزائن نہیں ہے بلکہ مختلف قسم کے پھول بیل کا نمونہ ہے ایک خوبصورت تیتری ہی ہے نمونہ نمبر (۱) کے دھاگے صرف ½ انچ نکالے جائیں اگر بیل چوڑی بنانی ہو تو تاگے زیادہ نکال کر اوپری تاگے دو یا تین بار چلائیں۔ پھول بنانے کے لئے بیلوں کے تاگوں کا ہی پابند نہ ہونا چاہئے بلکہ حسب ضرورت بڑھائے جا سکتے ہیں مثلاً چاروں گوشوں سے اس طرح X زیادہ تاگے لینے میں پھول خوبصورت بنے گا۔ نمونہ نمبر ۲، گوشہ مرکز وغیرہ بنانے کے لئے موزوں ہے پھول نمبر ۳ گوشوں پر بنائیں درمیان میں موزوں ہوگا۔

نمونے بلاک کے ہیں اس لئے سمجھنے میں دقت نہ ہوگی۔

فاطمہ جعفر (منشی فاضل)

تارکشی کا کام



چند نفیس نمونے ایک ساتھ دیکھئے صفحہ ٧٨

Popular Press Delhi

# تارکشی کا نظر فریب بلاؤز



# تارکشی کا دیدہ زیب بلاؤز

## مکمل بلاؤز



بوسکی کا بلاؤز سی کر آستین دامن اور گلے کے مطابق خاکہ بیل بنا لیجئے۔ مزید تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو نقشہ نمبر ایک

غدیر فاطمہ

# چڑوں کی جوڑی

(نمونہ بلاک کا ملاحظہ فرمایئے)

دھاگہ نکال کر پہلے نمبر (۱) کی طرح ہیم کر لو پھر نمبر ۲ کی طرح خانے بناؤ۔ اب چڑے کو دیکھکر خانے بھرتی چلی جاؤ۔ بہت آسان ہے۔

احمد النساء شہرام

# تارکشی میں تاج محل آگرہ

(نمونہ بلاک کا ملاحظہ فرمایئے)

خاکہ مدنظر رکھکر کپڑے کے تار نکال لیجئے اور مطابق نمونہ تیار کیجئے نقشہ چونکہ بلاک کا ہے اور طرز تیاری خاکہ سے عیاں ہے بنانے میں دقت نہ ہوگی پھر بھی جو بہنیں تیار نہ کر سکیں مجھ سے مدد لے سکتی ہیں۔

عقیلہ عسکری جعفری آگرہ

# تکیہ کا خوشنما غلاف

تکیہ کے غلاف خوشنما ڈزائن بہنوں کی خدمت میں پیش کرتی ہوں اُمید ہے بہنیں پسندیدگی کی نظر سے ملاحظہ فرمائیں گی۔ تارکشی کا کام بغیر فریم کے صفائی سے نہیں بنتا تارکشی کے کام میں بہنیں فریم ضرور استعمال کریں بغیر فریم کے کپڑا اسکڑ کے خراب ہو جاتا ہے۔ غلاف کے لئے حسب نمونہ احتیاط سے کپڑے میں سے دھاگے نکال کر باریک ریل کے ڈورے سے ہیم اسٹیچ بنالیں بعد ازاں سوئی میں ڈی۔ ایم۔ سی۔ سبز پرو کر مندرجہ بالا طریق سے خانوں میں ڈورے تان لیں۔ تانے ہوئے ڈوروں کے وسط میں گول دائرے کی شکل کا ایک ڈورا اور باندھ لیں دائرے کے گرد پھر سوئی نکال کے حسب نمونہ دائرہ بھرنا شروع کریں تمام دائرہ بھرنے کے بعد دائرے کے وسط میں ٹکلی بنا لیجئے۔ تمام دائرے بھرنے کے بعد بالکل انگنیوں کی شکل معلوم ہونے لگتی ہے۔ انگنیاں نما پھول بنانے کا طریقہ بالکل آسان ہے اُمید ہے بہنیں بہ آسانی سمجھ لیں گی۔ غلاف کے وسط میں گڈ نائٹ خوش رنگ رنگوں سے کشیدہ کر لیجئے۔ عقیلہ خاتون [illegible]

# تکیہ کا خوشنما غلاف

GOOD
NIGHT





عتیقہ خاتون بچھراؤں دختر مولوی سلطان حسن

# مردانی ٹوپی دوپلّی پر تارکشی کی خوشنما بیلیں

غدیر فاطمہ



# مردانی ٹوپی ڈوپلی پر تارکشی کی خوشنما لیس

ترکیب تیاری۔ رفل۔ بک یا ململ ٹوپی کے موافق لیکر دونوں پلّوں پر یہ بیل بنا لیجئے اس طرح کہ اوّل یک انچ جوڑے اور لمبان ٹوپی کے برابر لانبے دھاگے نکال کر ہیم کر لیجئے اور چار تار ہیم کئے ہوئے چھوڑ چھوڑ کر چھ چھ تار حسب نقشہ باندھ لیجیے اور ان چاروں تاروں کا خانہ گرہ دے دے کر بنا لیجئے جس کے لئے سات بار تاگہ باندھنا پڑے گا درمیان والا تاگہ تو تمام بیل پر ایک ساتھ ہی پڑیگا اور بقیہ علیحدہ جو کہ نقشہ سے خوب نمایاں ہیں تاگے باندھنے کے بعد نقشہ مدنظر رکھکر پھول بھر لیجیے۔ اور ٹوپی نمونہ کے مطابق تراش کر اور سی کر لیٹھے کی گوٹ لگا لیجئے گوٹ کا نقشہ بھی ٹوپی میں موجود ہے۔ یہ ٹوپی بہت اچھی معلوم ہوگی اور بہت پائدار ہے صفائی کا خیال ضروری ہے۔

غدیر فاطمہ

# تارکشی کا دلکش گلاس پوش

بوسکی گول دائرہ کے برابر لیکر دوسری لکیر تک کنارہ موڑ کر بغیر تاگہ نکالے جالی بنا لیجئے پھر درمیان میں چوکور دھاگے نکال کر حسب نمونہ بیل تیار کر لیجئے اور M ایم کی جگہ اپنے نام کا حرف لکھکر تاگے نکال کر اُس کو بھی بنا لیجئے۔ جیسے نقشہ بتا رہا ہے پھر اطراف میں یا تو موتیوں کی جھالر لگا لیجئے یا کروشیا سے زنجیرہ بنا کر شیشہ کا موتی ہر کنگورے میں ڈال کر کنگورا تیار کر لیجیے جو کہ نقشہ سے نمایاں ہے۔ بہت خوبصورت اور زنانہ کام کی چیز ہے۔

غدیر فاطمہ

# تارکشی کا کشن

خاکہ دیکھکر دھاگے نکالئے بنانے کا طریقہ نقشہ نمبر ایک سے نمایاں ہے۔

سنجیدہ اشرف

# تارکشی کا دلکش گلاس پوش



غدیر فاطمہ

نمبر ۱



# تارکشی کا کشن



سنجیدہ اشرف

(از انگریزی)

مکمل بیل



# بلاؤز کے لئے دلفریب بیل

اوّل کپڑے میں ڈیڑھ انچ یا ایک انچ مرضی کے مطابق تاگے نکال کر چھ چھ تار ہیم کر لیجئے پھر ڈی۔ ایم۔ سی۔ نمبر (۱۲) سے گرہ لگائیے چوخانہ بنجائے گا بعدہٗ حسب نمونہ خانے بھر لیجئے گریبان کے لئے گوشہ موڑا جائیگا اس کے لئے کنارے پر تاگے جمع ہوجائیں گے کل ۰۴ تار ہوں گے بارہ بارہ تار جمع کر کے مکمل پھول دیکھکر پھول بھر لیجئے بعدہٗ بندکیاں بنا لیجئے۔

یہ بیل پیل کور۔ تکیہ غلاف۔ کرسی پوش کے لئے بھی مناسب ہوگی۔

غدیر فاطمہ

# سوئی کا کام

مختلف قسم کی دستکاریوں مثلاً کشیدہ کاری۔ کروشیا۔ ننگ۔ کارپیٹ ورک۔ تارکشی وغیرہ میں سب سے مقدم اور سب سے اہم فن خیاطی ہے جس کا جاننا ہر لڑکی اور ہر عورت کی روزانہ ضروریات میں سے ہے۔ خواتین کو حلقہ عصمت کی مشہور دستکار محترمہ فاطمہ فتحی کا شکر گزار ہونا چاہئے کہ انھوں نے قریباً ڈیڑھ درجن نامور دستکار بہنوں کی مدد سے سال بھر کی محنت کے بعد سوئی کا کام یا چمنستانِ خیاطی مرتب فرمائی۔

جس میں مختلف وضع کے کپڑوں کی کٹائی اور سلائی کے ۱۸۱ دلاویز نمونے ہیں۔

- باب ۱ بچوں کے کپڑے سوٹ، جانگئے۔ باڈی۔ پجامہ۔ سینہ بند۔ فیڈر وغیرہ کے — ۱۹ نمونے
- باب ۲ بچوں کے فراک قمیص۔ کرتے۔ گاؤن وغیرہ کے وضع وضع کے — ۳۳ نمونے
- باب ۳ مختلف قسم کے نہایت دلفریب دیدہ زیب جمپروں کے — ۲۵ نمونے
- باب ۴ نئی نئی طرز کی قمیصوں کے — ۱۵ نمونے
- باب ۵ پارسی، مدراسی۔ اور دوسرے قسم کے بلاوز — ۶ نمونے
- باب ۶ نئی نئی وضع کے خوبصورت کالر — ۲۴ نمونے
- باب ۷ مختلف وضع کے نفیس دلاویز کف — ۹ نمونے
- باب ۸ لباس شبخوابی باڈی، لیڈیز انڈرویر وغیرہ کے — ۹ نمونے
- باب ۹ پاجامہ شلوار کی کٹائی سلائی کے — ۹ نمونے
- باب ۱۰ مختلف چیزیں۔ مثلاً دیوارگیری کی جھالر، الماری پوش۔ پلنگ پوش کشن پوش دسترخوان۔ تکیوں کے غلاف۔ جگ کور آئینہ پوش پیٹی کوٹ وغیرہ کے — ۳۲ نمونے

متعلق کٹائی اور سلائی کی ترکیب نہایت محنت اور خاص توجہ سے مکمل اور مفصل لکھی گئی ہے کتاب کے شروع میں سلائی کی مشین اور قینچی سوئی وغیرہ کے استعمال کی نہایت کارآمد ہدایتیں ہیں نمونے خوب صاف واضح ہیں کاغذ سفید چکنا خوب دبیز کتاب "سوئی کے کام" کی موجودگی میں آپ کو درزی کی پریشانی سے نجات مل جائے گی۔ اس موضوع پر ابھی ہندوستان میں اس سے بہتر کتاب شائع نہیں ہوئی۔ قیمت عہ علاوہ محصول۔

# سلمہ ستارہ کا کام

موتیوں کے کام کی طرح یہ کتاب بھی اپنے موضوع پر ہندوستان بھر میں پہلی کتاب ہے جس کا خواتین دو سال سے شدید انتظار کر رہی تھیں ہندوستان کی نامور دستکار محترمہ خدیجہ بانی صاحبہ اندوری رکن ادارت جوہر نسواں جن کو مختلف دستکاریوں پر زنانہ نمائشوں سے تمغے اور زنانہ رسائل سے متعدد دفعہ انعامات ملے ہیں جن کی دستکاری کی خواتین ہند میں دھوم ہے۔ انھوں نے یہ کتاب ایڈیٹر عصمت کے اصرار پر نہایت قابلیت اور بے انتہا محنت سے تیار فرمائی ہے۔

## مضامین کی مختصر فہرست

| | | |
|---|---|---|
| فن نقاشی | سامان نقاشی | نقاشی مین ریشم بھال |
| موٹے ریشم پر نقاشی | سیاہ رنگ پر نقاشی | سلائی کی مشین سے نقاشی |
| فریم یا کارگاہ | دستی رنگ یا حلقہ | ٹریسنگ پیپر |
| قبل از سلائی احتیاطیں | | سلمہ ستارہ کی قسمیں |

کتاب پانچ حصوں میں تقسیم کی گئی اور ہر حصہ کے متعلق ضروری ہدایات ہیں مثال کے طور پر حصہ اول کی ہدایات کے عنوانات درج کئے جاتے ہیں

| | | |
|---|---|---|
| سلمہ کی آسان کڑہت | سلمہ کی کنجان کڑہت | بھری ہوئی کڑہت |
| سلمہ زری کلابتوں بٹا ہوا | سلمہ کی بجائی کی کڑہت | ریشم زری سے جالی بنانا |
| زنجیری زری سلمہ کی کڑہت | سلمہ ریشم کی کڑہت | سلمہ غنال کی کڑہت |

## سلمہ اور کلابتون کی مشرقی دستکاری

حصہ اول میں خاص سلمہ کے پھول بیلیں۔ پنکھے وغیرہ ۸۰ قسم کے ہیں۔
حصہ دوم میں سلمہ ستارے کے کام کے ۲۵ نمونے نہایت خوبصورت۔
حصہ سوم۔ میں سلمہ اور موتی کے ۵۶ دلاویز نمونے ہیں۔
حصہ چہارم۔ میں ۸۰ وضع وضع کی خوبصورت بیلیں، سلمہ، کلابتون اور ٹکلیں ستاروں کی ہیں۔
حصہ پنجم میں متفرق نمونے بیلیں۔ عبارتیں۔ قطعات وغیرہ ۲۶۵ ہیں کل ۲۲۶ نمونے ہیں اور اس قدر خوبصورت کہ دیکھکر آپ پھڑک اٹھیں گی خوب صاف اور واضح بنائے گئے ہیں سفید چکنے دبیز کاغذ پر عمدہ چھپائی ہوئی ہے۔ قیمت صرف ۱۲ر علاوہ محصول جو کتاب کی خوبیوں کے مقابلہ میں کوئی حقیقت نہیں رکھتی

ملنے کا پتہ:۔ دفتر عصمت کوچہ چیلان دہلی

# جوہر نسواں کا پہلا سال ستمبر ۱۹۳۴ء تا اگست ۱۹۳۵ء

## مضمونوں اور مضمون نگاروں کی فہرست

### ۱۔ خیاطی

(۱) خوبصورت فراک۔ نشاط افزا ستمبر
(۲) جمپر بنت فاطمہ ستمبر
(۳) پنجابی قمیص۔ رباب طاہر اکتوبر
(۴) فراک۔ ادارہ اکتوبر
(۵) بچے کا خوبصورت سوٹ۔ بنت فاطمہ نومبر
(۶) مردانہ پائجامہ۔ حمیدہ بانو نومبر
(۷) ٹائی۔ بنت فاطمہ دسمبر
(۸) اوریجی فراک۔ فاطمہ زہرہ دسمبر
(۹) کوٹ نما قمیص۔ جمیلہ بیگم جنوری
(۱۰) سوزنی۔ بنت فاطمہ جنوری
(۱۱) آسان فراک۔ سیدہ اشرف فروری
(۱۲) جدید قطع کا بلاؤز۔ سنجیدہ اشرف۔ اپریل
(۱۳) فراک۔ احمد النسار مئی
(۱۴) بچوں کا دلکش سوٹ۔ امیر حامد رضا مئی
(۱۵) چھوٹی بچیوں کا لباس۔ سنجیدہ اشرف جون
(۱۶) آسان اور خوشنما جمپر غدیر فاطمہ۔ جولائی
(۱۷) جمپر ح۔ب۔ اگست
(۱۸) مسہری کا پردہ۔ بنت فاطمہ اگست

### ۲۔ کشیدہ کاری

(۱) ڈالی۔ انور سلطان ستمبر
(۲) تکیہ غلاف ادارہ ستمبر
(۳) آئینہ پوش غ۔س اکتوبر
(۴) گلدستہ۔ خدیجہ بائی اکتوبر
(۵) پھول اور تتلی۔ مس اسحاق علی نومبر
(۶) انگوری بیل نشاط افزا نومبر
(۷) میز پوش کا پھول فاطمہ نومبر
(۸) اے۔بی۔ جعفری دسمبر
(۹) گریبان۔ حمیدہ سلطان دسمبر
(۱۰) پیام صبح نعیم النسار دسمبر
(۱۱) تکیہ غلاف کا کونہ۔ مسز خان جنوری
(۱۲) خوبصورت ڈالی رباب طاہر جعفری 〃
(۱۳) حاشیہ کی بیل مسز ایس کے 〃
(۱۴) دلکش سبزی ش۔ش 〃
(۱۵) فلاور باسکٹ خدیجہ بائی فروری
(۱۶) بلاؤز کا گلا قیامن صدیقی 〃
(۱۷) رومال کا پھول۔ ن۔ب 〃
(۱۸) رومال کا کونہ۔ حسینہ سلطانہ 〃
(۱۹) فلاور باسکٹ۔ غ۔س اپریل
(۲۰) پلنگ پوش کی بیل۔ رفیعہ نازلی 〃
(۲۱) گلاب کی ڈالی انور سلطان 〃
(۲۲) دستی رومال خدیجہ بائی مئی
(۲۳) بیل۔ مسز گراج بہاری 〃
(۲۴) جوتہ کا خاکہ۔ حمیدہ حشمت جون
(۲۵) شاخ پر چڑیا۔ عقیلہ فاطمہ 〃
(۲۶) ٹیبل کلاتھ کا کونہ وسیمہ بیگم جولائی
(۲۷) چادر کی بیل غ۔س 〃
(۲۸) میز پوش کا پھول این سلطانہ 〃
(۲۹) تکیے کے لئے عبارت۔ سنجیدہ اشرف اگست
(۳۰) ایک خوشنما پھول۔ والدہ فکری 〃

### ۳۔ کروشیا کا کام

(۱) کروشیا میں گلدستہ۔ غدیر فاطمہ ستمبر
(۲) بیل اور بیل میں لنگر پارا۔ عالم آرا بیگم 〃
(۳) کروشیا میں جال نعیمہ بیگم اکتوبر
(۴) تکیہ غلاف کا کونہ نشاط افزا 〃
(۵) کنارے دار لیس۔ کماری چندر شیلا نومبر
(۶) کنگورے دار لیس۔ بنت فاطمہ نومبر
(۷) گول خوان پوش اشفاق النسار دسمبر
(۸) ٹیبل کلاتھ کا کونہ۔ نشاط افزا 〃
(۹) کنگھی کی تھیلی ر۔ب۔ن جنوری
(۱۰) کروشیا کی بیل۔ نعیم النسار 〃
(۱۱) خوبصورت پھول اشفاق النسار 〃
(۱۲) خوبصورت لیس۔ بنت فاطمہ 〃
(۱۳) مچھلی۔ فاطمہ صدیقہ اپریل
(۱۴) لیس امیر حامد رضا مئی
(۱۵) نفیس ٹیبل کور ب۔ن مئی
(۱۶) خوبصورت کالر غدیر فاطمہ 〃
(۱۷) بلاؤز لب آب نعیم النسار جون
(۱۸) ہنی کومب کی بیل۔ عالم آرا جولائی
(۱۹) تکیہ غلاف کا کونہ سنجیدہ اشرف 〃
(۲۰) پھولدار لیس۔ بیگم عبدالقادر اگست
(۲۱) میز پوش کا کونہ نشاط افزا اگست

### ۴۔ کراس اسٹچ

(۱) طوطا ف۔ہ ستمبر
(۲) قمیص کا گریبان۔ رضیا احمد دین اکتوبر
(۳) ٹیبل کور کا کونہ ف۔ہ 〃
(۴) پھول دان ف۔ہ نومبر
(۵) میز پوش کی آر۔بی دسمبر
(۶) دلفریب باسکٹ۔ ب۔ن 〃
(۷) بیل ب۔ن جنوری
(۸) گڈ لک ر۔ب 〃
(۹) گھونسلہ بتول فاطمہ فروری
(۱۰) ایک خاکہ ر۔ب 〃
(۱۱) حروف ب۔ن۔ اپریل
(۱۲) بیل حمیدہ اختر 〃

(۱۳) باسکٹ ف۔ ہ مئی
(۱۴) حروف ب۔ ن 〃
(۱۵) حروف ب۔ ن جون
(۱۶) خوبصورت لیس ف۔ ہ 〃
(۱۷) حروف ب۔ ن جولائی
(۱۸) خرگوش ب۔ ن 〃
(۱۹) ٹیبل کور پر بلی۔ آر بی۔ اگست
(۲۰) خوشہ انگور۔ ر۔ ب 〃

## ۵۔ تارکشی کا کام

(۱) تارکشی کا خوشنما میز پوش۔ سنجیدہ اشرف ستمبر
(۲) تارکشی کی خوشنما بیل بنت فاطمہ ستمبر
(۳) پتلی بیل۔ ایس کے صغرا سبزواریہ اکتوبر
(۴) خوبصورت کونہ۔ سنجیدہ اشرف 〃
(۵) تارکشی کی بیل حمیدہ الماس 〃
(۶) قمیص کا گلہ عتیقہ خاتون نومبر
(۷) نفیس میز پوش سیدہ اشرف 〃
(۸) خوان پوش سنجیدہ اشرف دسمبر
(۹) تارکشی سنجیدہ اشرف جنوری
(۱۰) ٹرے کلاتھ سیدہ اشرف 〃
(۱۱) نو ایجاد کونہ سیدہ اشرف فروری
(۱۲) تارکشی سنجیدہ اشرف اپریل
(۱۳) پتلی بیل بیگم سید محمد علی مئی
(۱۴) دلکش بیل سیدہ اشرف جون

## ۶۔ موتیوں کا کام

(۱) موتیوں کا بٹوہ رباب طاہر جعفری ستمبر
(۲) کشن کا خاکہ ناظمہ 〃
(۳) کمر کی زنجیر امیر حامد رضا 〃
(۴) پھولدار توڑن شرافت بیگم اکتوبر
(۵) بیگ اصغری یوسف 〃
(۶) دست بند بنت فاطمہ 〃
(۷) دیوار کے لئے جھالر الو سلطان نومبر
(۸) مجموعہ اشفاق النساء 〃

(۹) پنجرہ اصغری یوسف نومبر
(۱۰) آسان بیل نشاط افزا دسمبر
(۱۱) نیکلس بیگم عابد جعفری 〃
(۱۲) خوبصورت جھالر اصغری یوسف 〃
(۱۳) خوبصورت جھالر۔ امیر حامد رضا جنوری
(۱۴) نیکلس منیر فاطمہ جنوری
(۱۵) بیل عقیلہ فاطمہ 〃
(۱۶) سرپوش ایچ۔ احمدی بیگم 〃
(۱۷) باسکٹ این۔ سلطانہ 〃
(۱۸) گلاس پوش بنت فاطمہ اپریل
(۱۹) دلفریب نیکلس۔ ایف اے رحمانی مئی
(۲۰) جمپر کے لئے خوشنما بیل۔ عقیلہ فاطمہ جون
(۲۱) موتیوں کا توڑن اشفاق النساء 〃
(۲۲) خوشنما لیس اشفاق النساء جولائی
(۲۳) خوشنما بیل این سلطانہ 〃
(۲۴) باسکٹ این سلطانہ اگست
(۲۵) دلکش توڑن مہر الضیا اگست

## ۷۔ سلمہ ستارہ کا کام

(۱) کارچوب کا خوشنما بیگ بنت فاطمہ ستمبر
(۲) انگوری بیل نشاط افزا 〃
(۳) سلمہ کی بیل نشاط افزا اکتوبر
(۴) چادر کی بیل غ۔ ص 〃
(۵) سلمہ ستارہ کا گریبان رضیہ بیگم نومبر
(۶) ٹی کوزی امیر حامد رضا 〃
(۷) خوبصورت بیل نشاط افزا دسمبر
(۸) خاکہ برائے فریم خدیجہ بائی 〃
(۹) کارچوبی بیل آصف جہاں جنوری
(۱۰) عید مبارک بنت صفات احمد 〃
(۱۱) سلمہ کی بیل نشاط افزا فروری
(۱۲) کارچوبی کالر رباب طاہر جعفری 〃
(۱۳) فریم امیر حامد رضا اپریل
(۱۴) کارچوبی کالر نعیمہ بیگم 〃
(۱۵) قرآن شریف کا جزدان ر۔ ب۔ مئی
(۱۶) دلکش پھول۔ خورشید جہاں 〃

(۱۷) سلمہ کا کالر نعیمہ بیگم جون
(۱۸) سلمہ ستارہ کی نظر افزا بیل بنت فاطمہ جولائی
(۱۹) خوشنما کالر ایس کے 〃
(۲۰) خوشنما باسکٹ آر بی ظفر اگست

## ۸۔ جالی کا کام

(۱) خوشنما لیس غدیر فاطمہ ستمبر
(۲) پردہ غدیر فاطمہ اکتوبر
(۳) جالی میں بیل حمید النساء نومبر
(۴) بیج بیل بنت فاطمہ دسمبر
(۵) بیج بیل رباب طاہر جعفری جنوری
(۶) جمپر زہرا محمود فروری
(۷) پتلی لیس رباب طاہر جعفری اپریل
(۸) کرتہ غدیر فاطمہ مئی
(۹) بیج بیل ع۔ غ اگست

### جدید کڑھت

نئی وضع کا پھول سیدہ اشرف نومبر
ایک خاکہ ر۔ ب۔ ن۔ فروری

## ۹۔ ربن کا کام

(۱) ٹی کوزی غدیر فاطمہ ستمبر
(۲) فوٹو فریم امیر حامد رضا اکتوبر
(۳) دستی بیگ بیگم محمود صاحبہ نومبر
(۴) فیتہ کی بوٹی امیر حامد رضا دسمبر
(۵) فوٹو فریم صدیق النساء جنوری
(۶) ایک خوبصورت بیل سنجیدہ اشرف فروری
(۷) خوشنما پھول اختر جمیل مئی

## ۱۰۔ کینوس کا کام

(۱) واسکٹ کے پیش بلقیس صمد بیگم نومبر
(۲) دیدہ زیب واسکٹ فاطمہ جعفر اگست

## ۱۱۔ کٹاؤ کا کام

(۱) بچے کا کٹاؤ زہرا سلطان ستمبر

## ۱۲- گوٹہ کا کام



## ۱۳- کارپٹ



## ۱۴- پٹی کا کام



## ۱۵- مخملی پتوں اور پھولوں کا کام



## ۱۶- سوئی کا کام



## ۱۷- اونی کام سلائیوں سے



مارچ کے خاص نمبر میں اونی کام
سلائیوں کے متعلق ۵۲ نمونے
نیز ہدایتیں ترکیبیں ہیں کل تعداد ۵۹

## ۱۸- جالی اور چکن سازی



## ۱۹- نقرئی گلکاری



## ۲۰- شنائل اور سلمہ



## ۲۱- سلمہ اور موتی



## ۲۲- تیلیچی کی کڑھت



## ۲۳- چینی کڑھت



## متفرق دستکاریاں



## مضامین

### (الف)

# باورچی خانہ

# مردوں کے مضامین



**مارچ کے خاص نمبر "اونی کام" کی فہرست اس کے علاوہ ہے**

# معاونین خاص

مندرجہ بالا فہرست کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ سب سے زیادہ مضامین اور نمونے محترمہ بنت **غدیر فاطمہ** صاحبہ کے شائع ہوئے ہیں انھوں نے جس قابلیت سے پرچہ اس سال مرتب کیا ہے اُس کے لئے میں ان کا بیحد شکرگزار ہوں اور مجھے اُمید ہے تمام دستکار بہنیں ان کی محنت کو پسندیدگی کی نظر سے ملاحظہ فرما رہی ہوں گی۔

محترمہ **خدیجہ بانو** صاحبہ نے باوجود انتہائی مصروفیات اور اس شکایت کے کہ ان کے بعض نمونے چھپائی میں کچھ خراب سے ہو گئے پرچہ پر پوری توجہ فرمائی وہ مختلف قسم کی دستکاریوں میں ماہر ہیں اور سارے ہندوستان میں ان کے کمال فن کی سیکڑوں خواتین مداح ہیں مختلف قسم کی دستکاریوں پر ان کے مفید مضامین سے جوہر نسواں کی دونوں جلدیں مزین ہیں "کشیدہ کاری" کے سب سے زیادہ نمونہ انھیں کے شائع ہوئے ہیں۔

**آمنہ نازلی** صاحبہ کی صحت اس سال بہت خراب رہی اس وجہ سے وہ اس قدر دلچسپی نہ لے سکیں جتنی لینی چاہیے تھی۔ اُمید ہے دوسرے سال میں ان کے مضامین معقول تعداد میں ہوں گے اور پرچہ کی ادارت میں بھی وہ زیادہ مفید ثابت ہوں گی۔ ان تینوں ایڈیٹروں کے علاوہ ۵۳ دستکار بہنوں کے نام اگست کے پرچہ میں شائع ہوئے ہیں جن کے دل آویز نمونوں کار آمد ہدایتوں اور مفید مضمونوں سے جوہر نسواں کا پہلا سال معنوی خوبیوں کے اعتبار سے کامیاب رہا۔ ان ۵۳ بہنوں میں جن بہنوں نے **جوہر نسواں** کو اپنا پرچہ سمجھکر اس کی دلچسپیاں بڑھانے میں خاص طور سے حصہ لیا اور کم سے کم ۵ نمونے جن کے شائع ہوئے ہیں۔ وہ خصوصیت سے قابلِ ذکر ہیں۔

محترمہ **سیدہ اشرف** و **سنجیدہ اشرف** کے مضمونوں کی تعداد ایک درجن سے بھی زیادہ ہے۔ ان دونوں بہنوں کو فن تارکشی میں کمال حاصل ہے۔ دونوں کے ہاتھ میں صد درجہ کی صفائی ہے نمونے اس قدر صاف اور خوبصورت ہوتے ہیں کہ بےساختہ داد دینی پڑتی ہے۔

دستکار بہنوں کو یہ معلوم ہو کر خوشی ہوگی کہ محترمہ سیدہ اشرف اور سنجیدہ اشرف کی کتاب **گلدستہ تارکشی** اسی سہ ماہی میں نہایت آب و تاب کے ساتھ دفتر **عصمت** سے شائع ہوگی۔

**جوہر نسواں** کے پہلے سال میں تارکشی کے متعلق سب سے زیادہ نمونے انہیں دونوں کے شائع ہوئے ہیں۔ سیدہ اشرف صاحبہ کا مضمون "دہلی کور" کی نسبت بہت محنت اور احتیاط کے ساتھ لکھا گیا ہے جس سے دستکار خواتین بہت فائدہ اٹھا سکتی ہیں۔ ہر قسم کی تلی، کٹوری، سلمہ ستارہ اور چکن کی بہت نفیس کاریگری بھی خوب جانتی ہیں۔ سنجیدہ اشرف صاحبہ سوئی کے مختلف کاموں اور سلمہ اور ریشم کے کاموں میں بھی ماہر ہیں۔

**بنت فاطمہ** صاحبہ دفتر عصمت کی دستکاری کی کتابوں کے ذریعہ خواتین میں کافی شہرت حاصل کر چکی ہیں ان کے نمونوں اور متفرق دستکاری کے مضمونوں کی تعداد ۱۴ ہے خیاطی بھی جو زنانہ سلائی میں ماہر ہو ہر عورت کا جوہر ہے لیکن اعلیٰ طبقہ کی خواتین دوسری دستکاریوں کے مقابلہ میں سب سے کم دلچسپی خیاطی میں لیتی ہیں۔ خوشی کی بات ہے کہ بنت فاطمہ صاحبہ نے سب سے زیادہ دستکار بہنوں کو اسی طرف متوجہ کیا ہے اور انھیں کے خیاطی کے نمونے اور مضامین سب سے زیادہ شائع ہوئے ہیں۔ کروشیا موتیوں اور

سلمہ ستارے کے کام کے بھی دو۔ دو نمونے ہیں۔

**نشاط افزا صاحبہ کلکتہ۔** ملتہ عصمت کی بہت مشہور دستکار بہن ہیں اور متعدد قسم کی دستکاریوں پر زنانہ نمائشوں میں انعامات حاصل کر چکی ہیں ان کے نمونوں کی تعداد ۱۵ ہے۔ سلمہ ستارے کے کام اور کروشیا کے متعلق سب سے زیادہ نمونے انھیں کے شائع ہوئے ہیں۔ اونی کام کے نمونے بھی خاصی تعداد میں ہیں۔ یہ بہن طرح طرح کی دستکاریوں سے مالا مال ہیں۔ ہمیں امید ہے اس سال ان کے نمونے سال اول سے بھی زیادہ شائع ہوں گے۔

**امیر حامد رضا صاحبہ** کے نمونوں کی تعداد ۸ ہے رین کے نمونے سب سے زیادہ انھیں کے شائع ہوئے ہیں۔ انھیں بھی کئی قسم کی دستکاریوں میں پوری مہارت حاصل ہے جوہرنسواں کی ترقی کے لئے ان کے مفید مشورے بھی ہمارے دلی شکریہ کے مستحق ہیں۔

محترمہ **رباب طاہر جعفری** کے ۷ اور **انور سلطان** صاحبہ کے ۱۲ نمونے اور مضامین شائع ہوئے ہیں یہ دونوں خواتین مختلف قسم کی دستکاریاں جانتی ہیں۔ ان کے نمونوں کی صفائی قابل تعریف ہوتی ہے۔

**ناظمہ (ابن سلطانہ)** صاحبہ کے نمونے موتیوں کے کام کے سب سے زیادہ شائع ہوئے ہیں۔ کل نمونوں اور مضمونوں کی تعداد ۸ ہے یہ بہن بھی **جوہرنسواں** کی ترقی کے مشورے دیتی رہتی ہیں۔

**ب۔ ن۔ آنسہ ابراہیم** کے نمونے کراس اسٹچ کے متعلق سب سے زیادہ شائع ہوئے ہیں۔ اس کام میں انھیں مہارت حاصل ہے انھیں کی تجویز پر کراس اسٹچ کی کتاب تیار کی جارہی ہے جو مارچ سنہ کے خاص نمبر کی صورت میں شائع کی جائے گی۔

محترمات **لطیف بیگم، احمدی بیگم، ک۔ ف۔** اور **عالم آرا بیگم** کے مضامین اور نمونے گو عام پرچوں میں شائع نہیں ہوئے لیکن مارچ کے خاص نمبر "**اونی کام**" انھیں نامور دستکار بہنوں کی توجہ کا نتیجہ ہے۔ جو فن تنگ میں کمال رکھتی ہیں۔ احمدی بیگم صاحبہ نے یہ کتاب مرتب کر کے **جوہرنسواں** کی بیش بہا اعانت فرمائی ہے۔

محترمات **ف۔ ج۔** کے کراس اسٹچ کے ۵ اور **اشفاق النسا** بیگم کے کروشیا کے ۲ اور دونیوں کے کام کے ۳ نمونے شائع ہوئے ہیں **نعیم النسا** کے نمونوں کی تعداد کم ہے لیکن کروشیا کے دونوں نمونے نہایت صاف اور خوبصورت ہیں اور تصویری معمہ نہایت ہی دلچسپ ہے۔ یہ تینوں بہنیں بہت ہونہار ہیں امید ہے **جوہرنسواں** کے حلقہ میں یہ دستکار بہنیں خوب نام پیدا کریں گی۔

جن خواتین کے نمونوں کی تعداد ۵ سے کم ہے ان میں محترمات **بلقیس صمد بیگم** (مؤلفہ کروشیا) **مسز خان** (مؤلفہ کشیدہ کاری) اور **فاطمہ جعفر** منشی فاضل (مولفہ سوئی کا کام یا چمنستان خیاطی) جیسی نامور دستکار بہنیں بھی ہیں جنھوں نے خلاف توقع بہت کم توجہ فرمائی۔ ان کے مخلصانہ تعلقات کی بنا پر مجھے ان سے برادرانہ شکایت کرنی پڑی لیکن مجھے امید ہے جوہرنسواں کے دوسرے سال میں ان عزیز بہنوں کے کمال فن کے بہترین نمونے معقول تعداد میں شائع ہوں گے۔

**شریمتی کماری حیندر شیلا اور مسز گرراج بہاری** دو ہندو بیبیوں کے نام بھی **جوہرنسواں** کی معاونین میں نظر آتے ہیں۔ ہمیں امید ہے وہ ہندو۔ عیسائی سکھ بہنیں بھی جو دستکاری کا شوق اور اردو میں تھوڑی بہت دلچسپی رکھتی ہیں۔ اپنی دستکاری کے عمدہ عمدہ نمونے بھیج کر ہماری مسرت میں اضافہ کریں گی اور **جوہرنسواں** کا دوسرا سال اس اعتبار سے اور بھی زیادہ کامیاب ہوگا کہ اس کی معاونین ہر مذہب کی محترم بیبیاں ہیں۔

محترمات **ع۔ اس۔ اصغری یوسف۔ رفیعہ نازلی۔** اور **عقیلہ فاطمہ** بھی ہونہار معلوم ہوتی ہیں اس سال ان کے نمونے نصف درجن بھی نہ چھپے لیکن ہمیں خوشی ہوگی اگر آیندہ سال زیادہ سے زیادہ تعداد میں ہونگے

محترمہ **سعیدہ ضمیر الدین** نے جوہرنسواں کے ساتھ غیر معمولی دلچسپی کا اظہار فرمایا ہے گو ان کا کوئی خاص نمونہ قابل ذکر نہیں لیکن **جوہرنسواں** کو سب سے زیادہ خریدار دینے والی بہن کو انعام دینے کا جذبہ نہایت قابل قدر ہے۔

اس انعام کا اعلان آیندہ ماہ کے پرچہ میں ہوگا۔ محترمہ سعیدہ ضمیر الدین کے جو مضامین اور افسانے شائع ہوئے ہیں وہ اپنے مقصد کے اعتبار سے کہ خواتین میں دستکاری کا شوق پیدا ہو کافی کامیاب ہیں۔ باورچیخانہ کے متعلق ذاتی تجربوں کی بنا پر لکھے ہوئے مضامین اور ترکیبیں جن بہنوں کی شائع ہوئی ہیں ان میں محترمات گ۔ ن۔ بھیقہ نعمان۔ بنت فاطمہ۔ دختر ریاست علی۔ اور فاطمہ جعفر خصوصیت سے شکریہ کی مستحق ہیں۔ **رازق الخیری**

# اِطلاعِ اختتامِ سال

جن بہنوں کا سالِ خریداری اس سال گرہ نمبر کے ساتھ یعنی ماہ اکتوبر میں ختم ہوتا ہے جنھیں دس پرچے پہلے پہنچ چکے ہیں اور دو پرچے یہ پہنچنے کے بعد سال پورا ہو جاتا ہے۔ ان کے خریداری نمبر یہ ہیں:-

۹۲، ۲۱۹، ۲۵۸، ۲۶۱، ۳۱۰، ۳۱۱، ۳۱۹، ۳۲۷ تا ۳۲۹، ۳۴۶، ۳۵۱ تا ۳۵۳، ۳۰۳، ۳۸۳، ۳۸۹، ۳۹۲، ۴۰۲، ۴۱۲، ۴۱۴، ۴۱۶، ۴۲۰ تا ۴۳۷، ۴۴۴، ۴۴۵، ۴۴۸ تا ۴۶۲، ۴۶۶ تا ۴۷۶، ۴۷۸، ۴۸۱ تا ۴۸۵، ۴۸۷، ۴۸۸، ۴۹۰، ۴۹۱، ۴۹۴، ۴۹۵، ۴۹۹، ۵۰۳، ۵۰۹، ۵۱۱ تا ۵۱۵، ۵۱۸ تا ۵۲۲، ۵۳۰، ۵۳۳، ۵۳۶، ۵۴۱، ۵۴۳، ۵۴۴ تا ۵۵۱، ۵۵۵ تا ۵۶۰، ۵۶۵، ۵۶۶، ۵۶۸، ۵۷۳ تا ۵۷۵، ۵۷۸، ۵۷۹، ۵۸۵، ۶۰۱، ۶۰۹، ۶۶۶، ۶۶۰، ۶۷۷، ۶۷۸، ۶۹۲، ۷۱۴۔

جن بہنوں کے خریداری نمبر اوپر لکھے گئے ہیں وہ مہربانی فرما کر ہے سالانہ چندہ بذریعہ منی آرڈر ۴ نومبر تک روانہ فرماویں یا کسی وجہ سے آئندہ پرچہ جاری رکھنا نہ چاہیں تو انکاری کارڈ ڈالدیں تاکہ وی۔ پی کی واپسی سے پرچے کو شدید نقصان نہ پہنچے ان کا انکاری کارڈ یا منی آرڈر نومبر کے پہلے ہفتہ میں موصول نہ ہوا تو نومبر کا رسالہ ہے کا وی۔ پی بھیجا جائیگا۔

**جوہرِ نسواں کی قدردان بہنیں جوہرِ نسواں کو ایک ایک دو دو خریدار دے کر سچی ہمدردی کا ثبوت دیں۔**

منیجر

